# امثال القرآن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## کفار کے اعمال کی مثالیں

### پہلی مثال

وَالَّذِينَ كَفَرُوا أَعْمَالُهُمْ كَسَرَابٍ بِقِيعَةٍ يَحْسَبُهُ الظَّمْآنُ مَاءً حَتَّىٰ إِذَا جَاءَهُ لَمْ يَجِدْهُ شَيْئًا وَوَجَدَ اللَّهَ عِنْدَهُ فَوَفَّاهُ حِسَابَهُ وَاللَّهُ سَرِيعُ الْحِسَابِ (النور:39)

اور وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا ان کے اعمال ایک چٹیل میدان میں سراب کی طرح ہیں، سخت پیاسا اسے پانی سمجھتا ہے یہاں تک کہ جب وہ اس کے پاس آتا ہے تو وہ کچھ بھی نہیں پاتابلکہ اللہ کو اپنے پاس پاتا ہے تو وہ اسے اس کا حساب پورا پورا دے دیتا ہے اور اللہ جلد حساب لینے والا ہے۔

### دوسری مثال

مَثَلُ الَّذِينَ كَفَرُوا بِرَبِّهِمْ أَعْمَالُهُمْ كَرَمَادٍ اشْتَدَّتْ بِهِ الرِّيحُ فِي يَوْمٍ عَاصِفٍ لَا يَقْدِرُونَ مِمَّا كَسَبُوا عَلَىٰ شَيْءٍ ذَٰلِكَ هُوَ الضَّلَالُ الْبَعِيدُ (ابراهیم:18)

جولوگ اپنے رب کا انکار کرتے ہیں ان کے اعمال کی مثال اس راکھ کی مانند ہے جس پرآندھی والے دن تیزہوا چلی(اور) جو کمائی انہوں نے کی اس میں سے وہ کسی بھی چیز پر قادر نہ ہوں گے یہی دور کی گمراہی ہے۔

### نیک اعمال کو ضائع کرنے والے اسباب

- کفر و شرک و ارتداد نیک اعمال کو باطل کرنے کا ذریعہ
- آخرت کا انکار
- رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کے آگے کسی دوسری چیز کو مقدم کرنا
- تقدیر کا انکار کرنا
- اللہ نے جو نازل کیا اسے ناپسند کرنا
- کوئی بھی عمل دنیا کی خاطر کرنا
- ریاکاری و دکھلاوا
- نیت کی خرابی
- قول و فعل میں تضاد
- والدین کی نافرمانی اور احسان جتلانا
- بدعت
- کسی کے بارے میں یہ کہنا کہ اللہ اسے معاف نہیں کرے گا
- نماز عصر چھوڑنے والے کے اعمال ضائع
- ظلم کرنے والے کے اعمال ضائع
- مسلمانوں کا عہد پامال کرنے والے کے اعمال ضائع
- خائن کے اعمال ضائع
- اپنا نسب بدلنے والے کے اعمال ضائع
- غیبت کرنے والے کے اعمال ضائع

تنہائی میں حرام کام کرنے والے کے اعمال ضائع

### اعمال کی چار قسمیں ہیں

- لوگوں کے اعمال چار طرح کے ہوتے ہیں
- ایک وہ جس میں نیت بھی درست ہوتی ہے اور طریقہ بھی درست۔
- دوسرا وہ جس میں نیت درست طریقہ غلط جیسے بدعت۔
- تیسراوہ جس میں نیت غلط اور طریقہ درست۔
- اور چوتھا نہ طریقہ درست اور نہ نیت درست۔

### ✓ کرنے کے کام

- ✓ خالص اللہ کے لیے نیک کام کریں۔
- ✓ نیک کاموں کی قبولیت کی دعا کریں ۔
- ✓ اعمال کی عدم قبولیت سے ڈرتے رہیں ۔
- ✓ ایسے کاموں سے بچیں جو نیکیوں کو برباد کردیتے ہیں

رَبَّنَا اغْفِرْ لِي وَلِوَالِدَيَّ وَلِلْمُؤْمِنِينَ يَوْمَ يَقُومُ الْحِسَابُ

ابراهیم:٤١